یہ میراث ان تیسر ونکی ہی ایک کو چھٹا حصہ اور زیادہ کو تہائی اُنمین مرد اور عورت
کو برابر آور وہ دو قسم کے بھائی بہن مثل اولاد کے ہین جب باپ بیٹا نرہا ہو
پہلے سگے وہ نہون تو سوتیلی اُس سورہ کے آخر مین انکی میراث ہی اور یہ فرمایا
کہ وصیت پہلی ہی جب اورونکا نقصان نکیا آور نقصانکی دو طرح ہی ایک
یہ کہ مال کی تہائی سے زیادہ دلوا مرا وہ تہائی تک جاری ہی زیادہ نہین دوسری
یہ کہ جسکو میراث انکا حصہ ملے گا اسکو اپنی طرفسے رعایۃ کرکر کچھہ اور دلوا مرا وہ معتبر نہین
اگر سب وارث راضی ہون تو یہ دونو وصیتین قبول رکہین تو نہین رکہین فائدہ
یہ پانچ میراثین جو فرمائین یہ حصہ دار ونکی ہین اور انکے سوا اور قسم کے
وارث ہین جنکو عصبہ کہتے ہین انکو حصہ نہین اگر عصبہ ہو اور حصہ دار نہو تو سب
مال عصبہ لیوے اور جو دونون ہون تو حصہ دارون سے جو بچے وہ
عصبہ لیوے اور جو کچھہ نہ بچے تو کچھہ نہ لیوے عصبہ اصل تو وہ ہی جو مرد ہو عورت نہو اور عورت
کا واسطہ نرکھے اسکے چار درجے ہین اول درجہ مین بیٹا اور پوتا ہی دوسرے
درجہ مین باپ اور دادا تیسرے درجہ مین بھائی اور بھتیجا چوتھے درجہ مین چچا اور
چچا کا بیٹا یا پوتا ایک درجہ مین اگر کئی شخص ہون تو جو میت سے قریب ہو وہ
مقدم ہی جیسے پوتے سے بیٹا بھتیجے سے بھائی مقدم پھر سوتیلے سے سگا
مقدم ہی باقی اولاد مین اور بھائیون مین مرد کے ساتھہ عورت بھی عصبہ ہی اور دون
مین نہین فائدہ اگر دونو قسم کے وارث نہون تو تیسری قسم ہی ذوالرحم یعنے
ایسے قرابت والے جنمین واسطہ عورتکا ہی اور حصہ دار نہین جیسے نواسا اور
نانا اور بھانجا اور ماموں اور خالہ اور پھوپھی اور انکی اولاد انکا حساب بھی
عصبے کا سا حساب ہی اور اکلیل مین ہی کہ کلالہ اسکو کہتے ہین کہ باپ اور
بیٹا نرکھتا ہو اسکا وارث ماکا بیٹا ہی اس سے معلوم ہوا کہ اصول اور فروع

حاجب ہوتے ہین ولدام کے اُسکو جوایک ہی تو چھٹا حصہ ہی لڑکا ہو یا لڑکی
اور سعد بن ابی وقاص کی قراۃ ہی ولہ اخ او اخت من ام اور جو دو ہین یا زیادہ
تو ایک تہائی چاہیے زیادہ نہین آپہین مرد اور عورت برابر ہین اور غیر
مضار سے یہ مراد ہی کہ تہائی سے زیادہ پر وصیت گناہ کبیرہ ہی قولہ
تعالے وَلِكُلٍّ جَعَلْنَا مَوَالِيَ مِمَّا تَرَكَ الْوَالِدَانِ وَالْأَقْرَبُونَ وَالَّذِينَ
عَقَدَتْ أَيْمَانُكُمْ فَآتُوهُمْ نَصِيبَهُمْ إِنَّ اللَّهَ كَانَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ شَهِيدًا
ف اور ہر کسی کے ہم نے ٹہرا دے وارث اس مال مین جو چہوڑجاوین ما
باپ اور قرابت والے اور جیسے قرار باندہا تم نے انکو پہنچا دو انکا حصہ اللہ
کے روبرو ہی ہر چیز اور کلبی نے کہا ہی کہ موالی سے ابن عباس نے
عصبہ مراد لی ہی اور والذین عقدت ایمانکم کا حکم منسوخ ہی آیہ اولوا
الارحام بعضہم اولی ببعض سے چنانچہ بخاری وغیرہ نے ابن عباس سے
اخراج کیا ہی اور جو ابوحنیفہ نے اس سے موالاۃ کی توارث پر حجت
پکڑی ہی غیر صحیح ہی اور حسن نے کہا ہی کہ یہ آیہ اُس صورت مین ہی کہ جو کوئی
کسیکے لیے وصیت کر جاوے پھر جسکے لیے وصیت کی تھی اسکے مرنیکے
قبل مر گیا اور وصی نے حکم کیا کہ موصی لہ کے وارثون پر وصیت جاری ہو
اور ابن مسیب نے کہا ہی کہ یہ آیہ وصیت مین نہ میراث مین ہی ۱۵ قولہ
تعالے يَسْتَفْتُونَكَ قُلِ اللَّهُ يُفْتِيكُمْ فِي الْكَلَالَةِ إِنِ امْرُؤٌ هَلَكَ لَيْسَ لَهُ
وَلَدٌ وَلَهُ أُخْتٌ فَلَهَا نِصْفُ مَا تَرَكَ وَهُوَ يَرِثُهَا إِنْ لَمْ يَكُنْ لَهَا وَلَدٌ فَإِنْ
كَانَتَا اثْنَتَيْنِ فَلَهُمَا الثُّلُثَانِ مِمَّا تَرَكَ وَإِنْ كَانُوا إِخْوَةً رِجَالًا وَنِسَاءً
فَلِلذَّكَرِ مِثْلُ حَظِّ الْأُنْثَيَيْنِ يُبَيِّنُ اللَّهُ لَكُمْ أَنْ تَضِلُّوا وَاللَّهُ بِكُلِّ شَيْءٍ
عَلِيمٌ ف حکم پوچھتے ہین تجھسے تو کہہ کہ اللہ حکم بتاتا ہی تمکو کلالہ کا اگر

ایک مرد مرگیا کہ اسکو بیٹا نہین اور اسکو ایک بہن ہی تو اسکو پہنچے آدھا جو
چھوڑمرا اور وہ بھائی وارث ہی اس بہن کا اگر نرہے اسکو بیٹا پھر اگر
بہنین دو ہون تو انکو پہنچے دو تہائی جو کچھہ چھوڑمرا اور اگر کئی شخص ہین اس ناتے
کے مرد اور عورتین تو مرد کو دو برابر حصہ عورتنکا بیان کرتا ہی اللہ تمہارے
واسطے کہ نہ بہکو اور اللہ ہر چیز سے واقف ہی ف موضح القرآن مین ہی
کہ کلالہ کے معنے اوراضعیف یہان فرمایا اسکو جسکے وارثون مین باپ
اور بیٹا نہین کہ اصل وارث وہی تھے تو اُسوقت سگے بھائی بہن کو بیٹا بیٹی
کا حکم ہی سگے نہون تو یہی حکم سوتیلونکا نری ایک بہن کو آدھا اور دو کو دو تہائی اور
ملے ہوئے بھائی بہن تو مرد کو حصہ دوہرا عورتنکو اکہرا اور جو نرے بھائی ہون
تو انکو فرمایا کہ وہ بہن کے وارث ہین یعنے حصہ انکا معین نہین وہ عصبہ ہین
فائدہ اگر بیٹی ہو اور بہن ہو تو حصہ بیٹی کو اور بہن عصبہ ہی یعنے حصہ دارونسے
بچے سو وہ لے اکلیل مین ہی قتادہ سے کہ ابوبکر صدیق رضہ نے خطبہ مین فرمایا کہ پہلے
سورۂ نسا مین باپ اور بیٹے کے حقمین حکم ہی پھر زوج اور زوجہ اور ماکے
اولاد کے حق مین ارشاد ہی پھر آخر سورۂ مین اسکے بھائی بہن کے
حق مین حکم ہی پھر سورۂ انفال کے اخیر مین اولوالارحام کے حق مین
ارشاد ہی اُفق لہ تعالے وَاُولُوا الْاَرْحَامِ بَعْضُهُمْ اَوْلٰى
بِبَعْضٍ فِيْ كِتَابِ اللّٰهِ ت اور ناتے والے آپسمین حقدار زیادہ
ہین ایک دوسرے کے اللہ کے حکم مین ف موضح القران مین ہی کہ
ناتے والا اگرچہ پیچھے مسلمان ہوا یا ہجرت کرا یا پہلے ناتے والے مسلمان مہاجر
کا حقدار ہی یعنے میراث وہی لیگا اگرچہ رفاقت قدیم اور وں سے ہی اور اکلیل
مین ہی کہ اس سے دلیل پکڑی ہی جو ذوالرحم کو وارث گردانتا ہی اور ابن فرس

سورۂ انفال اخیر مین ہی

نے کہا ہے کہ اس سے دلیل پکڑی ہے اسنے جو کہتا ہے کہ جنازہ کے نماز مین والی
سے قریب والی ہے **المتفرقات قولہ تعالے** هُوَ الَّذِي خَلَقَ لَكُم مَّا
فِي الْأَرْضِ جَمِيعًا **ف** وہی ہے جسنے بنایا تمھارے واسطے جو کچھ زمین
مین ہے سب **ف** تفسیر احمدی مین ہے کہ لکم کا لام انتفاع کے معنون پر ہے
اس سے دلیل ہے کہ جس چیز مین نفع ہو وہ اصل مین مباح ہے یہ مذہب ہے
کرخی اور ابوبکر رازی اور بعض حنفیہ اور شافعیہ اور سب معتزلہ کا اور جمہور کا
مذہب یہ ہے کہ ایسی چیزین اصل مین حرام ہین کیونکہ جو مباح ہوتی تو سب آدمی
مہمل اور غیر مکلف ہوتی **قولہ تعالے** وَمَنْ أَظْلَمُ مِمَّن مَّنَعَ مَسَاجِدَ اللَّهِ
أَن يُذْكَرَ فِيهَا اسْمُهُ وَسَعَىٰ فِي خَرَابِهَا **ف** اور اس سے ظالم کون جسنے
منع کیا اللہ کی مسجدون مین کہ پڑھے وہان نام اسکا اور دوڑا انکے اجاڑنیکو
**ف** اکلیل مین ہے کہ رازی نے کہا ہے کہ ذمی کو مساجد کے آنے سے
منع کرین اور جو وہ مسجدون مین جاوین مسلمانونکو چاہیے کہ وہانسے نکال دیوین
**قولہ تعالے** وَإِذِ ابْتَلَىٰ إِبْرَاهِيمَ رَبُّهُ بِكَلِمَاتٍ فَأَتَمَّهُنَّ قَالَ إِنِّي جَاعِلُكَ
لِلنَّاسِ إِمَامًا قَالَ وَمِن ذُرِّيَّتِي قَالَ لَا يَنَالُ عَهْدِي الظَّالِمِينَ **ف ت**
اور جب آزمایا ابراہیم کو اسکے رب نے کئی باتون مین پھر اسنے وہ پوری کی فرمایا
تجھکو کرونگا سب لوگونکا پیشوا بولا اور میری اولاد مین بھی کہا نہین پہنچتا میرا
اقرار بے انصافونکو **ف** تفسیر احمدیہ مین ہے کہ یہ کلمات دس تھے پانچ سر مین
بال مونڈنا یا کترانا اور مونچھ کترانی اور منہہ مین پانی ڈالنا اور ناک مین پانی
ڈالنا اور مسواک کرنا اور پانچ سارے بدن مین بغل کے بال اکھاڑنا اور ناخن
کٹانا اور تونڈ کے نیچے بال مونڈنا اور پانی سے استنجا کرنا اور ختنہ کرنا
حضرت ابراہیم پر فرض تھے اور ہم پر سنت سر کے بال مونڈنا یا کترانا مرد کو

علی سبیل الخیر سنت ہی اور عورتنکو نہین درست ہی پر ایام حج مین کترانا اسکو
ہی اور مونچھہ کترانی اوپرکی ہونٹھہ کے مقابل سے سنت ہی اسکے چھوڑنیمین بڑا
عذاب ہی اور منہہ مین اور ناکمین پانی ڈالنا اور مسواک کرنی مرد اور عورت
کو ہر وضو مین سنت ہی اور بغل کے بال اکھاڑنا اور زہار کے مونڈنا سنت ہی
اور چالیس دنکے بعد مکروہ ہی اور ناخن کاٹنا ہر جمعہ کو ہفتہ مین جسد مین چاہیے
مستحب ہی اور پانی سے استنجا اسوقت سنت ہی کہ نجاست مخرج سے درم
کے مقدار نہ بڑھے جو بڑہ گئے تو واجب ہی اور ختنہ مردونکا سنت ہی اور
ابو حنیفہ نے اسکی مدتمین توقف کیا ہی اور بعضون نے کہا ہی کہ بارہ برس تک
اکثر مدت ہی اور عورتنکو ختنہ مضائقہ نہین اور اہل سنت نے کہا ہی کہ امام کی
لفظ اگر اپنی معنے متعارف پر ہو تو ظالم سے کافر مراد ہی کیونکہ کافر ظالم مطلق ہی
اور اگر امام سے نبی مراد ہی تو ظالم اپنی معنے اصلی پر ہی اس صورتمین پوچھا گیا کہ
انبیا گناہون سے معصوم ہین کیونکہ جو گناہ ہی وہ ظلم ہی اور اکلیل مین ہی
کہ کلماتسے مناسک حج مراد ہی اور بعضون نے یہ سب مذکورات مراد لی ہی
اور جمعہ کا غسل زیادہ کیا ہی اور رازی کے قول سے معلوم ہوا کہ عہد سے نبوت
مراد ہی **قولہ تعالے** وَلَا تَاْكُلُوْٓا اَمْوَالَكُمْ بَيْنَكُمْ بِالْبَاطِلِ وَتُدْلُوْا بِهَآ اِلَى
الْحُكَّامِ لِتَاْكُلُوْا فَرِيْقًا مِّنْ اَمْوَالِ النَّاسِ بِالْاِثْمِ وَاَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ **ت** اور نہ
کھاؤ مال ایک دوسرےکے آپس مین ناحق اور نہ پہنچاؤ انکو حاکمون تک کہ کھا جاؤ
کاٹ کر لوگونکے مال مین سے مارے گناہ کے اور تمکو معلوم ہی **ف** تفسیر
احمدی مین ہی کہ اثم سے مراد جھوٹھی گواہی ہی یا جھوٹھی قسم یا صلح کرنا باوجود اسکے
کہ جسکے لیے حکم کیا ہی اسکو ظالم جانتا ہی اسصورتمین حکام سے حکام شریعت مراد
ہین جیسے قاضی اور مفتی اور سلطان اور حاصل یہ ہی کہ جو تم جانتے ہو کہ فی الحقیقت

سیقول ۲ البقرہ ع ۲۳ ۱۸

دعوی مین اگر گواه لاوے اور سوگند اور صلح مین باطل مین اور ظاہر تقریر سے سچا ہو تو اس مالکو
نه لو اور نه کھاؤ اسمین دلیل ہی که ایسا مال کھانا حرام ہے اور جو قاضی جھوٹھی گواہی پر
حکم کرے ظاہر مین جاری ہوگا پر باطن مین نہین یہی ہی مذہب شیخین اور شافعی کا
بخلاف ابی حنیفه کے که انکے نزدیک ظاہرًا اور باطنًا جاری ہوگا اور بعضون نے
کہا ہی که حکام سے حکام ظالم مراد ہین مدعا یه که ظالمونکو رشوت دیکر آدمیونکا مال
فساد اور غصب اور حیل خوری سے نه کھاؤ یه حرام ہی پر بعض فتاوی سے معلوم
ہوتا ہی که جو کوئی حاکمونکا جلیس اور انیس ہو اس رعب سے کسی سے کچھ لیکر اسکے
کام بنانے پر مستعد ہو اور کسی اور مسلم کا ضرر نہو تو بعضونکے نزدیک جائز ہی اور ہدایه
سے ہی که ظلم کے دفع کے لئے رشوت دینا روا ہی اور اکلیل مین ہی که اس سے
معلوم ہوتا ہی که بے وجه شرعی مال کھانا حرام ہی اور ناحق لڑائی کرنا حرام ہی مجاہد نے
آیت کے تفسیر مین کہا ہی که لڑائی مت کرو جو تم آپکو ظالم جانتے ہو اور پوچھا گیا که حاکم
ظاہر اسباب پر حکم کرے وہ اپنے کامون پر ثواب پاتا ہی پر واقع مین نہین **قوله
تعالی** یَسْئَلُونَكَ عَنِ الْأَهِلَّةِ قُلْ هِيَ مَوَاقِيتُ لِلنَّاسِ وَالْحَجِّ وَلَيْسَ الْبِرُّ بِأَنْ تَأْتُوا
الْبُيُوتَ مِنْ ظُهُورِهَا وَلَٰكِنَّ الْبِرَّ مَنِ اتَّقَىٰ وَأْتُوا الْبُيُوتَ مِنْ أَبْوَابِهَا وَاتَّقُوا اللَّهَ لَعَلَّكُمْ
تُفْلِحُونَ **ت** تجھسے پوچھتے ہین چاند کا نیا نکلنا تو کہه یه وقت ٹھہرے ہین واسطے
لوگونکے اور واسطے حج کے اور نیکی یه نہین که گھرونمین آو چھت پر سے لیکن نیکی وہی
ہی که جو کوئی بچتا رہے اور گھرونمین آو دروازونسے اور اللہ سے ڈرتے رہو شاید تم
مرادکو پہنچو **ف** اکلیل مین ہی که اس سے معلوم ہوا که مہینے شرعی ہلالی ہین نه عددی
اور حنفیه نے اس سے دلیل پکڑی ہی که سال بھر حج کا احرام باندھنا جائز ہی اور حقیقت
مین یه دلیل حنفیه کی نہین ہو سکتی کیونکه اگر ایسا ہی ہوتا تو ہلال کی حاجت کیا تھی
اور ہلال کی حاجت فقط اس لئے ہی تو حج مخصوص ہو جاوے اشہر معلوم مین

۱۸ قولہ تعالیٰ اَلرِّجَالُ قَوَّامُوْنَ عَلَی النِّسَآءِ بِمَا فَضَّلَ اللّٰہُ بَعْضَہُمْ عَلٰی بَعْضٍ وَّبِمَآ اَنْفَقُوْا مِنْ اَمْوَالِہِمْ فَالصّٰلِحٰتُ قٰنِتٰتٌ حٰفِظٰتٌ لِّلْغَیْبِ بِمَا حَفِظَ اللّٰہُ وَالّٰتِیْ تَخَافُوْنَ نُشُوْزَہُنَّ فَعِظُوْہُنَّ وَاہْجُرُوْہُنَّ فِی الْمَضَاجِعِ وَاضْرِبُوْہُنَّ فَاِنْ اَطَعْنَکُمْ فَلَا تَبْغُوْا عَلَیْہِنَّ سَبِیْلًا اِنَّ اللّٰہَ کَانَ عَلِیًّا کَبِیْرًا وَاِنْ خِفْتُمْ شِقَاقَ بَیْنِہِمَا فَابْعَثُوْا حَکَمًا مِّنْ اَہْلِہٖ وَحَکَمًا مِّنْ اَہْلِہَا اِنْ یُّرِیْدَآ اِصْلَاحًا یُّوَفِّقِ اللّٰہُ بَیْنَہُمَا اِنَّ اللّٰہَ کَانَ عَلِیْمًا خَبِیْرًا

ت مرد حاکم ہین عورتون پر اسواسطے کہ بڑائی دی اللہ نے ایک کو ایک پر اور اسواسطے کہ خرچ کئے انھون اپنے مال پھر جو نیکبختین ہین سو حکم بردار ہین خبرداری کرتیان ہین پیٹھ پیچھے اللہ کے خبرداری سے اور جنکے بدخوئی کا ڈر ہو تمکو تو انکو سمجھاؤ اور جدا کرو سونے مین اور مارو پھر اگر تمھارے حکم مین آوین تو مت تلاش کرو انپر راہ الزام کی بیشک اللہ ہی سب اوپر بڑا اور اگر تم لوگ ڈرو کہ وہ دونو آپس مین ضد رکھتے ہین تو کھڑا کرو ایک منصف مرد والون مین اور ایک منصف عورت والون مین سے اگر یہ دونو چاہینگے صلح تو اللہ ملاپ کردیگا انمین اور اللہ سب جانتا خبر رکھتا

ف موضح القرآن مین ہے کہ اللہ نے مرد کا درجہ اوپر بنایا تو عورت کو حکم برداری چاہیئے اور اگر ایک عورت بدخوئی کرے تو مرد پہلے درجے سمجھاوے دوسرے درجے جدا سووے لیکن اسی گھر مین پھر آخر درجے مارے بھی لیکن نہ ایسا کہ ضرب پہنچے ۱۲ اور اکلیل مین ہے کہ اس سے معلوم ہوا کہ عورتکو نکلنا منع ہے کیونکہ نکلنا نفقہ کے تلاش کے لیئے چاہیئے جب مرد پر نفقہ ہوا تو حاجت نکلنے کی نرہی اور پوچھا گیا کہ جو مرد عورت کے نفقہ سے عاجز ہو تو وہ عورت پر حاکم نہین اسصورت مین جدا اسکو

ولایت منع خروج کی تھی ساقط ہو لی اور بعضون نے دلیل پکڑی ہے کہ جب
مرد عورتونکے نفقہ سے عاجز ہو تب فسخ نکاح جائز ہے کیونکہ اب وہ قوام نہین
رہا اور نکاح کی غرض مقصود سے نکل گیا اور بعضون نے دلیل پکڑی ہے کہ
عورتونکو امامت عظمی کی ولایت نہین درست ہے کیونکہ اللہ نے مردونکو عورت
پر حاکم کیا اب جائز نہین کہ عورت مرد پر حاکم ہو اور والتی تخافون نشوزھن
کے آیہ مین عورتونکے ادب دینے کا بیان ہے یعنے جو بدخوئی کا ڈر ہو باین
طور کہ اسکی علامات پائین جائین تو انکو سمجھاؤ اور اللہ کے عذاب سے ڈراو
جو نمانے تو جدا کر و سوتمین یعنے ایک مین نسو وین اور جو سو وین تو مرد عورت
کیطرف پیٹھ دے کر سو وین اور صحبت نکرے یہ دو روایت ابن عباس کی
ہین اور عکرمہ نے کہا ہے کہ جدائی سے یہ مراد ہے کہ نہ بولین نہ یہ کہ صحبت
نکرین اور اگر نمانین تو مارنا روا ہے پر جو اطاعت کرتے ہو تو مارنا روا نہین اور
ابن ابی حاتم نے علی رضا اور ابن عباس کیطرق سے نکالا ہے کہ وان خفتم الآیۃ
ان مرد اور عورتونکے شانین کہ آپس مین کچہ فساد ہے اللہ نے حکم کیا کہ ایک شخص
مرد کے طرف سے اور ایک عورتکی طرف سے مقرر ہو وہ دیکھین کہ کون گنہگار رہے
جو مرد ہو تو اسکو نفقہ کے لئے بند کرین اور عورت سے علیحدہ رکھین اور جو عورت
ہو تو خاوند کے لئے بند کرین اور نفقہ موقوف رکھین پھر جب ان دونوکی
رائے عورت اور مرد کے ملاپ پر یا بگاڑ پر متفق ہو وہی چاہئے جو مصلحت
دیکھے کہ دونومین ملاپ ہوا اور ایک اُنمین سے راضی ہے اور دوسرا
ناراض پھر کوئی مرگیا جو راضی تھا وہ ناراض کا وارث ہو گا اور ناراض راضی کا
وارث نہو گا اور فابعثوا کا خطاب حکام سے ہے اور سدی سے روایت ہے
کہ وہ حین سے اول صورت سے بعضون نے دلیل پکڑی ہے کہ دونو منصف حاکم

کے طرف سے ولی ہین جو چاہین طلاق یا غیر طلاق کا حکم کرین زوجین کی رضا شرط
نہین ہی اور دوسری صورت سے بعضون نے دلیل پکڑی ہی کہ دونو منصف زوجین
کے وکیل ہین رضا زوجین کی شرط ہی اور حسن اور قتادہ نے کہا ہی کہ منصفون
پر ملاپ کروانا واجب ہی اور طلاق کا اختیار انکو نہین ہی کیونکہ اسکا ذکر اللہ
نے نہین کیا قولہ تعالے وَاعْبُدُوا اللّٰہَ وَلَا تُشْرِکُوْا بِہٖ شَیْئًا وَّ بِالْوَالِدَیْنِ
اِحْسَانًا وَّ بِذِی الْقُرْبٰی وَالْیَتٰمٰی وَالْمَسٰکِیْنِ وَالْجَارِ ذِی الْقُرْبٰی وَالْجَارِ
الْجُنُبِ وَالصَّاحِبِ بِالْجَنْبِ وَابْنِ السَّبِیْلِ وَمَا مَلَکَتْ اَیْمَانُکُمْ اور
بندگی کرو اللہ کی اور ملا مت اسکی ساتھ کسیکو اور ماباپ سے نیکی اور قرابت
والون سے اور یتیمون سے اور فقیرون سے اور ہمسایہ قریب سے اور
ہمسایہ اجنبی سے اور برابر کے رفیق سے اور راہ کے مسافر سے اور اپنے
ہاتھ کے مال سے ف تفسیر احمدی مین ہی کہ اس آیہ مین بیان ہی سب حقوق کا
عبودیۃ کے حق چار ہین عہد کو پورا کرنا موجود پر راضی ہونا حدود کو نگاہ رکھنی
نہونے پر صبر کرنا اور والدین کے حق دو قسم ہین ایک قسم حیات مین ہی
جیسے نفقہ دینا اور کلام مین ادب کرنا اور اس چیز مین کہ موافق شرع کے ہی
اطاعت کرنی اور دوسری قسم بعد موت کے ہی جیسے انکے لئے دعا کرنی رحمت کی
اور استغفار پڑھنا اور ایسے ہی لڑکون کے حق ہین والدین پر گو یہان اللہ نے
بیان نہین فرمایا پر حدیثون مین یون لکھا ہی کہ ساتوین دن عقیقہ کرنا اور ناپاکی
اس سے دور کرنی اور چھٹے برس ادب سکھانا اور ساتوین برس محرمات
سے علیحدہ سولانا اور تیرھوین برس نماز کے لئے مارنا اور سولھوین برس
شادی کر دینی جب یہ ادا کرے ہاتھ پکڑ کر کہے کہ تجھکو مین نے ادب سکھایا
اور شادی کر دی اب پناہ مانگتا ہون دنیا مین تیرے فتنہ سے اور

آخرت مین تیرے عذاب سے اور ایسے ہی حق استاد کے شاگرد پر اور شاگرد
کے استاد پر اور شیخ کے طالب پر اور طالب کے شیخ پر بلکہ استاد اور شیخ
باپ سے افضل ہی تو ادب انکا زیادہ چاہیے اور اقربا دو قسم ہین ایک
وہ جو قرابت مین اقربا ہون دوسرے وہ جو دوستی مین اقربا ہون اقربا
کا حق یہ ہی کہ اُنپر پیشی کرے سلام کی اور کینہ اور حسد نکرے گر کوئی معاملہ
مین نزاع ہو گئی ہو اور حب اور قبیلہ کے لوگ اسپر تغلب کرین
تبین نزاع مین اُنسے ملے پر دوستی کے اقربا مقدم ہین اقرباء قرابت پر
اور یتیم اور مسکین کا حق یہ ہی کہ اُنپر مہربانی اور احسان کرے اور
سوال سے انکو غنی کرے اور جو کوئی اُنپر ظلم کرے تو اُسوقت مدد کرے
اور یتیم کے مال کو نکھاوے کیونکہ یہ حرام نص سے ثابت ہی اور جار ذی
القربی وہ ہمسایہ ہی کہ جو اسکے گھر سے قریب ہو یا ہمسایہ بھی ہو اور
نسب یا دین مین بھی اتصال ہو اور الجار الجنب وہ ہی کہ جسکا گھر دور ہو یا وہ کہ
جسے کچھ قرابت نہو اور بعضون نے کہا ہی کہ جار جنب وہ ہی کہ جسکا گھر گھر سے
ملا ہو اور حدیث مین ہی کہ ہمسایہ تین ہوتے ہین ایک وہ کہ جسکو تین حق ثابت ہین
ایک حق ہمسائیگی کا دوسرا حق قرابت کا اور تیسرا حق اسلام کا اور
دوسرا وہ کہ دو ہی حق ہون حق جوار اور حق اسلام تیسرا وہ ہی
کہ جسکو فقط حق جوار ہی کا ہو جیسے مشرک اور اہل کتاب ہمسایہ کی
حد چالیس گھرون تک ہی اور ہمسایہ کے حق یہ ہین کہ اپنی دیوار اسے
بلند نکرے کہ اسکے گھر کی ہوا بند ہو جاوے اور اسکے پر نالی
اور ناودان کو منع نکرے اور کھانے اور پینے اور کپڑے مین
فراموشی نکرے اور رنج اور غم مین مدد کرے جو کھلانے کی

طاقت ہو تو کھلاوے نہین تو یکنی کا نشان جیسے دھوان وغیرہ ظاہر نکرے
اور صاحب بالجنب سے اگر زوجہ مراد ہی تو اسکا یہ حق ہی کہ نفقہ دے اور
کپڑے اور گھر اور جو ایک سے زیادہ ہون تو رعایت نوبت کی کرے اور نماز
اور روزہ اور طہارت اور حیض اور نفاس اور استحاضہ کے حکم سکھلاوے
اور غیرت کہ غیر محرم کو اپنے گھر مین آنے نہ دے اور دھمکاتا رہے تو اسپر
غالب نہو اور عورتکو اُسی ہی خواہش پر نہ چھوڑے خصوصًا دینکے مقدمات مین
اور جو حق زوج کے زوجہ پر ہوتے ہین گو انکا ذکر آیۃ مین نہین ہی پر بیان کیا
چاہیئے وہ یہ کہ امور دینی اور دنیوی مین اسکی اطاعت کرے اور بغیر اُسکے حکم
کے کسیکو کوئی چیز نہ دے اور اُسکے گھر سے باہر نہ نکلے اور جب وہ ارادہ کرے
وطی کا تو یہ اپنے نفس کو اُس سے باہر نہ رکھے پر وقت ممنوع مین یا مکان مکروہ مین
اور صاحب بالجنب سے اگر رفیق اور یار مراد ہی تو اُسکے حقوق یہ کہ اسکی مدد کرے
اور اسکا عیب نکرے اور سکھاوے اور نصیحت کرے اور اسکے گناہ اور لغزش کو
معاف کرے اور حیاتین دُعاے خیر کرے اور موئے بعد اُسکے لئے استغفار کرے
اور اُسکے اولاد اور اہل پر احسان کرے اور ابن السبیل سے اگر مسافر غریب الوطن
مراد ہی تو اُسکے حقوق قریب ہین حقوق مسکین اور یتیم سے اور اگر مہمان مراد ہی کہ
جو بے طلب آیا تو حق اُسکا یہ ہی کہ اس سے نرمی کا کلام کرے اور ایسی خدمت
کرے کہ راضی ہو اور حتی المقدور اچھا کھانا کھلاوے تین دن تک ایسی ہی کرے
پھر مختار ہی اور لونڈی اور غلام کے حق یہ ہین کہ انکو کھلاوے جو آپ کھاوے
اور پہناوے جو آپ پہنے اور طاقت سے زیادہ کام نلے اور اُنپر عذاب نکرے
اور حق مالک کے غلام پر یہ ہین کہ اطاعت کرے اور مال اُسکا نگاہ رکھے اور فجر سے
عشا تک اُسکی خدمتمین رہے سواے اوقات نماز اور روزے کے اور موضح القرآن

ہین ہی کہ صاحب بالجنب سے وہ مراد فرمائی ہی کہ جو ایک کام ہین ساتھہ شریک ہو جیسے ایک استاد کے دو شاگرد یا ایک ہتھیار کے دو نوکر **قولہ تعالے**

**اِنَّ اللّٰہَ یَاْمُرُکُمْ اَنْ تُؤَدُّوا الْاَمٰنٰتِ اِلٰٓی اَھْلِھَا وَاِذَا حَکَمْتُمْ بَیْنَ النَّاسِ اَنْ تَحْکُمُوْا بِالْعَدْلِ اِنَّ اللّٰہَ نِعِمَّا یَعِظُکُمْ بِہٖ اِنَّ اللّٰہَ کَانَ سَمِیْعًا بَصِیْرًا** ف

اللہ تمکو فرماتا ہی کہ پہنچا دو امانتین امانت والونکو اور جب چکوتی کرنے لگو لوگونمین تو چکوتی کرو انصاف سے اللہ اچھی نصیحت کرتا ہی تمکو اللہ ہی سنتا دیکھتا **ف**

تفسیر احمدی ہین ہی کہ یہ آیہ عام ہی سب امانتون اور مکلفونکو اس سے بہت مسئلہ ودیعت اور عاریت کے نکلتے ہین ایک یہ کہ مستعیر امانت رکھنیکی ملک نہین رکھتا ہی اور دوسرے یہ کہ جو امانت کو مالک کے گھر تک پہنچایا اور مستعار نفیس جیسے جواہر وغیرہ کو مالک کے گھر تک پہنچایا حقیقت مین تسلیم نہین بلکہ تسلیم وہ ہی کہ خود مالک کو دے اس سے معلوم ہوا کہ جو امانت یا مستعار نفیس مالک تک نہ پہنچائی اور تلف ہو گئی تو اسکا ضمان لازم ہی اور جو مستعار غیر نفیس مالک کے گھر تک پہنچائی یا مستعار گھوڑیکو مالک کے اصطبل تک پہنچایا تو تسلیم ہی اور تیسری یہ کہ امانت کے دینے مین مالک اور امانت رکھنے والے کا حاضر ہونا شرط نہین ہی اور ان تحکموا بالعدل سے دلیل ہی کہ ہر حکم پر عدل واجب ہی امام ہو یا قاضی یا حاکم اور ہر چیز مین واجب ہی دعوے ہو یا گواہی مانگنا یا سوگند اجنبی سے معاملہ ہو یا قرابت سے اور اکلیل مین ہی کہ مالکیہ نے عموم آیہ سے دلیل پکڑی ہی اسپر کہ جو حربی امان لیکے دار الاسلام مین آیا اور کسی پاس امانت رکھے پھر مر گیا یا مارا گیا واجب ہی کہ امانت کو حربی کے اہل کو دے دین اور جو مسلمان نے دار الحرب مین حربی سے قرض لیا اور نکل آیا اسکا وفا کرنا واجب ہی **قولہ تعالے وَاِذَا حُیِّیْتُمْ بِتَحِیَّۃٍ فَحَیُّوْا بِاَحْسَنَ مِنْھَآ اَوْ رُدُّوْھَا اِنَّ اللّٰہَ کَانَ عَلٰی**

كُلِّ شَيْءٍ حَسِيبًا ف اور جب تمکو دعا دیوے کوئی تو تم بھی دعا دو اُس سے بہتر
یا وہی کہو البتہ اللہ ہی ہر چیز کا حساب کرنیوالا ف تفسیر احمدی مین ہی کہ اس سے
معلوم ہوا کہ جو ایک نے جماعت پر سلام کیا اُسکا جواب با این مقدار کہ وعلیکم السلام
فرض ہی اور اس سے زائد کہنا یعنے ورحمۃ اللہ وبرکاتہ کہنا افضل ہی اور بعضون
نے کہا ہی کہ سلام کرنیوالا جو مسلم ہی تو زائد الفاظ کہنا افضل ہی اور جو ذمی ہی
تو اسیکا پھیرنا چاہیے اور نخعی سے روایت ہی کہ ذمی سے جب غرض ہو تو ابتدا
اُسپر سلام کرے اور ابو حنیفہ سے ہی کہ ابتدا مطلقاً نچاہیے ابو یوسف سے ہی کہ
سلام اور مصافحہ کچھ نچاہیے جب ان پاس کوئی جاوے کہے والسلام علی من
اتبع الہدیٰ اور دنیا کے مصلحت کے لیے ہو اسکے حق مین مضائقہ نہین اور
لائق ہی کہ مرد اپنی عورت پر اور چلنے والا بیٹھے ہوئے پر اور سوار پیادہ پر اور گھوڑے
کا سوار گدھے کے سوار پر اور بڑا چھوٹے پر اور کم بہت پر سلام کرے اور جو شطرنج
یا نرد کھیلتا ہو یا اپنی حاجت مین بیٹھا ہو یا بیعذر برہنہ ہو حمام یا اور مقام مین اوپر
سے ہی کہ اُسپر سلام نچاہیے اور خطبہ مین یا جب قرآن زور سے پڑھے یا حدیث
کی روایت ہو یا علم کا ذکر ہو یا اذان یا اقامت ہو اِن صورتون مین بھی نچاہیے
ا قولہ تعالے وَلُوطًا اِذْ قَالَ لِقَوْمِهٖٓ اَتَاْتُوْنَ الْفَاحِشَةَ مَا سَبَقَكُمْ
بِهَا مِنْ اَحَدٍ مِّنَ الْعَالَمِيْنَ ف اور لوط کو بھیجا جب کہا اپنی قوم کو کیا کرتے ہو
بیحیائی تم سے پہلے نہین کی کسینے جہان مین ف تفسیر احمدی مین ہی یہ آیۃ اگرچہ
قوم لوط کے قصہ مین ہی پر اس فائدہ سے کہ امت سابق کی شریعت کو جب اللہ
اور رسول نے ہمپر قصہ فرمایا بغیر انکار کے وہ ہمارے لئے شریعت ہی اس سے
دلیل ہی لواطت کے حرمت پر ہمارے نزدیک اسمین حد نہین ہی پر تعزیر واجب
ہی بعضون کے نزدیک جلا دینا ہی اور بعضون کے نزدیک ڈبا دینا اور

بعضونکے نزدیک اوپر سے گراکر پتھر مارنا اور صاحبین اور شافعی کے نزدیک
حد اسکی مثل حد زنا کے اور دلیلین جانبین کے کتاب الحدود مین مذکور ہو چکے
ہین قوله تعالے اَلَّذِيْنَ يَتَّبِعُوْنَ الرَّسُوْلَ النَّبِيَّ الْاُمِّيَّ الَّذِيْ يَجِدُوْنَهٗ
مَكْتُوْبًا عِنْدَهُمْ فِي التَّوْرٰىةِ وَالْاِنْجِيْلِ يَاْمُرُهُمْ بِالْمَعْرُوْفِ وَيَنْهٰهُمْ عَنِ الْمُنْكَرِ
وَيُحِلُّ لَهُمُ الطَّيِّبٰتِ وَيُحَرِّمُ عَلَيْهِمُ الْخَبٰٓئِثَ وَيَضَعُ عَنْهُمْ اِصْرَهُمْ وَالْاَغْلٰلَ
الَّتِيْ كَانَتْ عَلَيْهِمْ فَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِهٖ وَعَزَّرُوْهُ وَنَصَرُوْهُ وَاتَّبَعُوا النُّوْرَ
الَّذِيْٓ اُنْزِلَ مَعَهٗٓ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ف وہ جو تابعدار ہوتے ہین اس
رسول کے جو نبی ہی امی جسکو پاتے ہین لکھا ہوا اپنے پاس توریت اور انجیل مین وہ
بتاتا ہی اُنکو نیک کام اور منع کرتا ہی بُری سے اور حلال کرتا ہی اُنکے واسطے
سب پاک چیزین اور حرام کرتا ہی اُنپر ناپاک اور اتارتا ہی اُنسے بوجھ اُنکے اور
پھانسیان جو اُن پر تھین سو جو اسپر یقین لائے اور اسکی رفاقت کی اور مدد کی اور
تابع ہوئے اُس نور کے جو اسکے ساتھی اُترا ہی وہی پہنچے مراد کو ف تفسیر احمدی
مین ہی کہ طیبات سے وہ مراد ہی جو یہود پر حرام تھی چربی وغیرہ یا وہ جو شریعت مین
حلال ہی جیسے وہ ذبیحہ کہ جن پر اللہ کا نام لیا گیا اور جسکا کسب حرام سے خالی ہو
اور خبائث سے وہ مراد ہین کہ جو آیہ انما حرم علیکم کے تحت مین ہی یا وہ جو حکم
مین خبیث ہو جیسے سود کھانا اور رشوت لینی اسمین دلیل ہی کہ سوائے مچھلی کے
دریا کے اور جانور حرام ہین کیونکہ وہ خبیثہ ہین اس صورت مین رد ہی شافعی پر جو
قائل ہین کہ سب جانور دریا کے حلال ہین اور قاضی بیضاوی کی رائی یہ ہی
اصر اور اغلال دونوسے تکالیف شاقہ مُراد ہی پر اکثرون نے دونو مین فرق
کیا ہی صاحب کشاف نے کہا ہی کہ اصر وہ ہی جو توبہ کے عوض قتل نفس کرتے اور
اغلال وہ جو اُنکے شریعتون مین شاقہ تھی جیسے قتل مین فقط قصاص ہونا اور دیت اور

عضو کا مشروع ہونا اور خاطی کے عضو کا ٹنا اور نجاست کے مقام کو کاٹنا آدمی کا
چمڑا ہو یا کپڑا اور لوٹ کو جلا دینا اور سنیچر کی حرمت رکھنی اور امام زاہد نے کہا ہے کہ
رات کو نماز فرض ہوتی اور چوتھائی مال مین زکوۃ دینی اور سنیچر کی حرمت کرنی اصر
ہی اور خاطئہ کے عضو کاٹنے اغلال ہے اور بعضون نے کہا ہے کہ دن رات
مین پچاس نمازین واجب ہوتی اور فقط مسجد مین نماز روا ہوتی اور روزہ مین
تہائی راتکی بعد جماع حرام ہونا اور سونیکے بعد کھانا حرام ہونا اور نیکی کی جزا ایک
ہی ہونا نہ دس اغلال ہے خلاصہ یہ ہے کہ خبائث ہمپر حرام ہین اور اصر اور اغلال
معاف ۵۱ **قوله تعالی** وَلَا تَقْتُلُوا النَّفْسَ الَّتِي حَرَّمَ اللهُ إِلَّا بِالْحَقِّ وَمَنْ
قُتِلَ مَظْلُومًا فَقَدْ جَعَلْنَا لِوَلِيِّهِ سُلْطَانًا فَلَا يُسْرِفْ فِي الْقَتْلِ إِنَّهُ كَانَ
مَنْصُورًا **ف** اور نہ مارو جان جو منع کی اللہ نے مگر حق پر اور جو مارا گیا ظلم
سے تو ہمنے دیا اسکے وارثکو زور سو اب ہاتھ نچھوڑے خون پر اسکو مدد ہوئی ہے
**ف** تفسیر احمدی مین ہے کہ حق تین وجہ سے ہوتا ہے یا مرتد ہو یا قتل عمدا یا محصن
سے زنا ہو اور آیہ مین دلیل ہے کہ ولی کو قصاص لینا چاہیے عصبات کے ترتیب کے
موافق اور جسکا کوئی ولی نہو اسکا بادشاہ ولی ہے اور صاحب مدارک نے کہا
ہے کہ ظاہر آیۃ سے دلیل ہے اسپر کہ حر اور عبد اور مسلم اور ذمی کے درمیان مین
قصاص چاہیے کیونکہ نفس ذمی اور عبد کا بھی محرم ہے ۵۲ **قوله تعالی**
وَأَوْحَيْنَا إِلَى مُوسَى وَأَخِيهِ أَنْ تَبَوَّآ لِقَوْمِكُمَا بِمِصْرَ بُيُوتًا وَاجْعَلُوا بُيُوتَكُمْ
قِبْلَةً وَأَقِيمُوا الصَّلَوٰةَ وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِينَ **ف** اور حکم بھیجا موسی کو اور اسکے بھائی
کو کہ ٹھہرا او اپنی قوم کے واسطے مصر مین سے گھر اور بناؤ اپنے گھر قبلہ کیطرف اور قائم
کرو نماز اور خوشخبری دے ایمان والونکو **ف** تفسیر احمدی مین ہے کہ یہ آیۃ دلیل ہے
اسپر کہ گھر مین مسجد کر لینی مشروع ہے فقہا اسکو مسجد البیت کہتے ہین اسکو

مسجد جماعت کا حکم نہین ہی اسلیے روا ہی وطی اور بول اور براز اس گھر کے اوپر
کہ جسمین مسجد ہی اور مسجد کے کوٹھی پر نہین روا ہی ہدایہ کے شرح مین ہی کہ نوافل
مسجد البیت مین مستحب ہی حضرت اور جمہور سلف نفل اور سنت رواتب خصوصا
فجر کی سنت اور سنت جمعہ لوٹ کر گھر مین ادا کرتے تھے **قولہ تعالے** وَلَا تُکْرِھُوْا
فَتَیٰتِکُمْ عَلَی الْبِغَاۤءِ اِنْ اَرَدْنَ تَحَصُّنًا لِّتَبْتَغُوْا عَرَضَ الْحَیٰوۃِ الدُّنْیَا وَمَنْ یُّکْرِھْھُّنَّ
فَاِنَّ اللّٰہَ مِنْۢ بَعْدِ اِکْرَاھِھِنَّ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ **ت** اور نہ زور کرو اپنی چھوکریون پر بدکاری کے
واسطے اگر وہ چاہین قید سے رہنا کہ کمایا چاہو اسباب دنیا کے زندگانی کا اور جو کوئی
اُنپر زور کرے تو اللہ انکے بے بسی پیچھے بخشنے والا مہربان ہی **ف** موضح القرآن مین ہی
کہ لونڈیونسے بدکاری کروانی مال کمانیکو بڑا وبال ہی خواہ خوش ہون خواہ ناخوش ہون
ناخوشی پر اور زیادہ وہ مال اپنا پاک ہی اور ناخوشی مین لونڈی بیگناہ ہی **قولہ تعالے**
یٰۤاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لِیَسْتَاْذِنْکُمُ الَّذِیْنَ مَلَکَتْ اَیْمَانُکُمْ وَالَّذِیْنَ لَمْ یَبْلُغُوا الْحُلُمَ
مِنْکُمْ ثَلٰثَ مَرّٰتٍ مِنْ قَبْلِ صَلٰوۃِ الْفَجْرِ وَحِیْنَ تَضَعُوْنَ ثِیَابَکُمْ مِّنَ الظَّھِیْرَۃِ وَمِنْۢ بَعْدِ
صَلٰوۃِ الْعِشَاۗءِ ثَلٰثُ عَوْرٰتٍ لَّکُمْ لَیْسَ عَلَیْکُمْ وَلَا عَلَیْھِمْ جُنَاحٌۢ بَعْدَھُنَّ طَوّٰفُوْنَ
عَلَیْکُمْ بَعْضُکُمْ عَلٰی بَعْضٍ کَذٰلِکَ یُبَیِّنُ اللّٰہُ لَکُمُ الْاٰیٰتِ وَاللّٰہُ عَلِیْمٌ حَکِیْمٌ وَاِذَا بَلَغَ
الْاَطْفَالُ مِنْکُمُ الْحُلُمَ فَلْیَسْتَاْذِنُوْا کَمَا اسْتَاْذَنَ الَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِھِمْ کَذٰلِکَ یُبَیِّنُ اللّٰہُ
لَکُمْ اٰیٰتِہٖ وَاللّٰہُ عَلِیْمٌ حَکِیْمٌ **ت** اے ایمان والو پروانگی مانگ کر آوین تم مین سے جو تمھارے
ہاتھ کے مال ہین اور جو نہین پہنچے تم مین عقل کی حد کو تین بار فجر کی نماز سے پہلے اور جب
اُتار رکھتے اپنے کپڑے دوپہر مین اور عشا کے نماز سے پیچھے یہ تین وقت کھلنے کے
ہین تمھارے کچھہ گناہ نہین تمپر نہ انپر انکے پیچھے پھرا ہی کرتے ہو ایک دوسرے پاس
یون کھولتا ہی اللہ تمھارے آگے باتین اور اللہ سب جانتا ہی حکمت والا اور جب
پہنچے لڑکے تم مین عقل کے حد کو تو ویسی پروانگی لین جیسے لیتے رہے ہین اُنسے اگلے یون

کھول سناتا ہی اللہ تمکو اپنی باتین اور اللہ سب جانتا ہی حکمت والا ف تفسیر احمدی مین
ہی کہ لڑکے بالغ کو ہر وقت اذن چاہیئے اور مدعا یہ ہی کہ پردا کی لینے مین خوب احتیاط
کرے آدمی اسیطرح نقل ہی سعید بن جبیر سے ہی کہ لوگ آیات استیذان کو منسوخ
سمجھتے ہین قسم خدا کی کہ منسوخ نہین ہی لوگونکی سستی ہی اکلیل مین ہی کہ بعضونکے
نزدیک منسوخ ہی اور بعضونکے نزدیک محکم ہر دو صورتین حکم اسکا مستحب ہی یا واجب
اور سعید بن جبیر سے ہی کہ ما ملکت ایمانکم سے عام مراد ہی لونڈی ہو یا غلام او
آیۃ سے پوچھا گیا کہ سونیکا وقت عشا کے بعد ہی اور فجر کے قبل اور ظہر کے وقت
اس سے معلوم ہوا کہ اور وقتونمین جیسے عشا کے قبل اور فجر کے بعد سونا مکروہ
ہی اور یہ بھی دلیل ہی کہ خلوتمین عورتنکا کشف درست ہی اور واذا بلغ الاطفال
الآیۃ سے سعید بن مسیب نے کہا ہی کہ اولاد بالغ والدین کے پاس بے اجازت
نجاوین قولہ تعالے وَالْقَوَاعِدُ مِنَ النِّسَاءِ الّٰتِي لَا يَرْجُوْنَ نِكَاحًا فَلَيْسَ عَلَيْهِنَّ
جُنَاحٌ اَنْ يَّضَعْنَ ثِيَابَهُنَّ غَيْرَ مُتَبَرِّجَاتٍ بِزِيْنَةٍ وَاَنْ يَّسْتَعْفِفْنَ خَيْرٌ لَّهُنَّ وَاللّٰهُ
سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ف اور جو بیٹھ رہی ہین تمھارے عورتون مین جنکو توقع نہین بیاہ کی
انپر گناہ نہین کہ اتار رکھین اپنے کپڑے یہ نہین کہ دکھاتی پھرین اپنا سینگار اور
اس سے بھی بچین تو بہتر ہی انکو اور اللہ سب سنتا ہی جانتا ف موضح القرآن مین ہی
کہ یعنی بوڑھین عورتین گھر مین تھوڑے کپڑونمین رہین تو درست ہی اور پورا پردہ
رکھین تو اور بہتر ہی قولہ تعالے لَيْسَ عَلَى الْاَعْمٰى حَرَجٌ وَّلَا عَلَى الْاَعْرَجِ حَرَجٌ
وَّلَا عَلَى الْمَرِيْضِ حَرَجٌ وَّلَا عَلٰٓى اَنْفُسِكُمْ اَنْ تَاْكُلُوْا مِنْ بُيُوْتِكُمْ اَوْ بُيُوْتِ
اٰبَآئِكُمْ اَوْ بُيُوْتِ اُمَّهٰتِكُمْ اَوْ بُيُوْتِ اِخْوَانِكُمْ اَوْ بُيُوْتِ اَخَوٰتِكُمْ اَوْ بُيُوْتِ
اَعْمَامِكُمْ اَوْ بُيُوْتِ عَمّٰتِكُمْ اَوْ بُيُوْتِ اَخْوَالِكُمْ اَوْ بُيُوْتِ خٰلٰتِكُمْ اَوْ مَا
مَلَكْتُمْ مَّفَاتِحَهٗٓ اَوْ صَدِيْقِكُمْ لَيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ اَنْ تَاْكُلُوْا جَمِيْعًا

اَوۡ اَشۡتَاتًا ؕ فَاِذَا دَخَلۡتُمۡ بُيُوۡتًا فَسَلِّمُوۡا عَلٰۤى اَنۡفُسِكُمۡ تَحِيَّةً مِّنۡ عِنۡدِ اللّٰهِ
مُبٰرَكَةً طَيِّبَةً ؕ كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمُ الۡاٰيٰتِ لَعَلَّكُمۡ تَعۡقِلُوۡنَ ۝ ف نہین
اندہے پر کچھہ تکلیف اور نہ لنگڑے پر تکلیف اور نہ بیمار پر تکلیف فائدہ یعنے جو
تکلیف کے کام ہین وہ انکو معاف ہین جہاد اور حج اور جمعہ اور جماعت اور ایسے
چیزین اور نہین تکلیف تم لوگون پر کہ کہا لو اپنے گھر سے یا اپنے باپکے گھر سے
یا اپنے ماکے گھر سے یا اپنے بھائی کے گھر سے یا اپنے بہن کے گھر سے یا اپنے
چچاکے گھر سے یا اپنی پھوپھی کے گھر سے یا اپنے ماموںکے گھر سے یا اپنے خالہ کے
گھر سے یا جسکے کنجیونکے مالک ہوئے ہو یا اپنے دوست کے گھر سے نہین گناہ
تمپر کہ کھاؤ ملکر یا جدا پھر جب جانے لگو کبھی گھرون مین تو سلام کہو اپنے لوگون پر نیک
دعا ہے اللہ کی ہان سے برکت کی ستھری یون کھولتا ہے اللہ تمھارے آگے باتین
شاید تم بوجھہ رکھو ف موضح القرآن مین ہے کہ یعنے اپنائیت کے علاقہ مین کھانیکی
چیزکو ہر وقت پوچھنا ضرور نہین نہ کھانیوالا حجاب کرے نہ گھر والا دریغ کرے مگر
عورتکا گھر اگر اسکے خاوند کا ہو اسکی مرضی چاہیے اور ملکر کھاؤ یا جدا یعنے اسکی تکرار دلمین
نرکھو کہ کسنے کم کیا یا کسنے زیادہ سب نے ملکر پکایا یا سب نے ملکر کھایا اور اگر ایک شخص
کی مرضی ہو پھر ہرگز درست نہین کسیکی چیز کھالی اور تقید فرمایا سلام کا آپسکے ملاقات مین
اس سے بہتر دعا نہین جو لوگ اسکو چھوڑکر اور لفظ ٹھہراتے ہین اللہ کی تجویز سے انکی تجویز بہتر
نہین ۱۲ اور مدارک مین ہے بیوت خالاتکم کے تحت مین کہ یہ گروہ کا اذن
دلالت ثابت ہے کچھہ اذن لینے کی حاجت نہین ہے اور مفاتح کے مالک سے
وکالت یا نگاہبانی مراد ہے یعنے جو وکیل یا نگہبان ہو خزانہ کا تو بقدر ضرورت
اسکو اس سے کھانا درست ہے اور بعضون نے کہا ہے کہ او ما ملکتم مفاتحہ
سے غلامونکے گھر مراد ہین کیونکہ وہ مملوک ہوتے ہین انکے گھر سے کوئی چیز

اذن بھی لینا روا ہی اور صدیقکم سے یہ مراد ہی جو یار سچا ہو اسکے گھر سے بغیر
اذن کھانا درست ہی پر اس زمانہ مین چونکہ بخل غالب ہی اسلیئے اذن کھانا نہین
چاہیئے اور بعضے انصار کا معمول تھا کہ جبتک مہمان نہ آتا تب تک نہ کھاتے
اسکی دفع حرج کے لئے حکم ہوا لیس علیکم جناح ان تاکلوا جمیعا او اشتاتا
اور فاذا دخلتم بیوتا سے اگر بیوت مذکورہ مراد ہی تو انفسکم سے اہل مراد ہین
دین کے ہون یا قرابت کے اور اگر بیوت خالی یا مسجد مراد ہی تو علی انفسکم سے
معنے حقیقی پر ہی کیونکہ جب خالی گھر یا مسجد ہو تو سنت ہی کہ کہے السلام علینا
وعلی عباد اللہ الصالحین قولہ تعالے وَالشُّعَرَآءُ یَتَّبِعُہُمُ الْغَاوُوْنَ ۝ اَلَمْ
تَرَ اَنَّہُمْ فِیْ کُلِّ وَادٍ یَّہِیْمُوْنَ وَاَنَّہُمْ یَقُوْلُوْنَ مَا لَا یَفْعَلُوْنَ اِلَّا الَّذِیْنَ
اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَذَکَرُوا اللّٰہَ کَثِیْرًا وَّانْتَصَرُوْا مِنْ بَعْدِ مَا ظُلِمُوْا وَسَیَعْلَمُ
الَّذِیْنَ ظَلَمُوْٓا اَیَّ مُنْقَلَبٍ یَّنْقَلِبُوْنَ ۝ ف اور شاعروں کے بات پر چلین وہی جو بیراہ
ہین فائدہ تو نے نہین دیکھا کہ وہ ہر میدان مین سر مارتے پھرتے ہین اور یہ کہ
وہ کہتے ہین جو نہین کرتے مگر وہ کہ یقین لائے اور کین نیکیان اور یاد کی اللہ
کی بہت اور بدلا لیا اس پیچھے کہ اُنپر ظلم ہوا اور اب معلوم کرینگے ظلم کرنیوالے کس
کروٹ لٹتے ہین فائدہ ف تفسیر حسینی مین ہی کہ جب شعرا کا بیان ہوا کہ یہ اوصاف
بد رکھتے ہین عبد اللہ بن رواحہ اور حسان بن ثابت کہ صحابہ تھے اور مشرکون کے
ہجو مین اشعار کہتے ڈرتے کہ ایسا نہو کہ وہ بھی اُن صفتونسے موصوف ہون اور حضرت
پاس آئے تب آیۃ الا الذین آمنوا الآیۃ نازل ہوئی اس سے معلوم ہوا کہ شعر کہنا
گناہ ہی پر جو شعر کہ اللہ جل شانہ اور رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے مدح مین ہو یا مشرکون کے
جواب مین یا ہجو مین تو درست ہی اور اکلیل مین ہی کہ ان آیات سے معلوم ہوا کہ شعر
کہنا اور مدح یا ہجو مین بہت مبالغہ کرنا برا ہی اور زاہد اور ادب اور مکارم اخلاق

مین شعر کہنا روا ہی **قولہ تعالے** اِنَّ اللّٰہَ عِندَہٗ عِلمُ السَّاعَۃِ وَیُنَزِّلُ الغَیثَ
وَیَعلَمُ مَا فِی الاَرحَامِ وَمَا تَدرِی نَفسٌ مَّاذَا تَکسِبُ غَدًا وَمَا تَدرِی نَفسٌ
بِاَیِّ اَرضٍ تَمُوتُ اِنَّ اللّٰہَ عَلِیمٌ خَبِیرٌ **ت** اللہ ہی کے پاس ہی جو قیامت
کی خبر اور اُتارتا ہی مینہ اور جانتا ہی جو ہی ما کے پیٹ مین اور کوئی بھی نہین جانتا
کیا کریگا کل اور کوئی بھی نہین جانتا کس زمین مین مریگا تحقیق اللہ ہی سب جانتا ہی
خبردار **ف** تفسیر احمدیہ مین ہی کہ اس سے معلوم ہوا کہ جو کوئی اُن پانچون کے علم کا دعوی
کرے وہ جھوٹا ہی اور منجم جو چیز غیب کی بتلاتا ہی وہ قیاس سے اور طالع کے نظر
سے کرتا ہی اور قاعدہ یہ ہی کہ جو شے دلیل سے بوجھی جاتی ہی غیب مین نہین ہی

الحمد للہ کہ یہ کتاب مستطاب بہ تفسیر آیات الاحکام ساتھ اختتام کے پہنچی

**تتمہ** خاص اکلیل سے ہی یہان ہر آیت کے تحت مین کتاب پر حوالہ کرنیکی حاجت
نہین ہی **کتاب الایمان** وَمَا کَانَ لِنَفسٍ اَن تَمُوتَ اِلَّا بِاِذنِ اللّٰہِ کِتٰبًا
مُّؤَجَّلًا **ت** اور کوئی بھی مر نہین سکتا بغیر حکم اللہ کے لکھا ہوا وعدہ **ف** اس سے
معلوم ہوا کہ اجل نہ زیادہ ہوتی ہی نہ کم اور جو کوئی مارا جاتا ہی وہ اپنے موت سے مرتا ہی
**قولہ تعالے** یٰبَنِیَّ لَا تَدخُلُوا مِن بَابٍ وَّاحِدٍ وَّادخُلُوا مِن اَبوَابٍ مُّتَفَرِّقَۃٍ
وَمَا اُغنِی عَنکُم مِّنَ اللّٰہِ مِن شَیءٍ **ت** اے بیٹو نہ داخل ہو جیو ایک دروازے
سے اور پیٹھیو کئی دروازوں سے جدا جدا اور مین نہین بچا سکتا تمکو اللہ کے کسی
چیزون سے **ف** اس سے معلوم ہوا کہ چشم بد کی تاثیر حق ہی اور خدا کے حکم
سے کوئی بچ نہین سکتا **قولہ تعالے** فَلَا نُقِیمُ لَہُم یَومَ القِیٰمَۃِ وَزنًا
**ت** پھر نہ کھڑے کرینگے ہم اُنکے واسطے قیامت کے دن تول **ف** اس
سے بعضون نے دلیل پکڑی ہی کہ کافرونکے اعمال تولے نجاوینگے وزن فقط مومنون
کو مخصوص ہی **قولہ تعالے** تَحِیَّتُہُم یَومَ یَلقَونَہٗ سَلٰمٌ **ت** دعا انکی

حسن

جسدن اس سے ملین گے سلام ہے ف ابن مسعودؓ سے ہی کہ جب ملک الموت روح
کے قبض کے لیے آتا ہے مومنون سے کہتا ہے کہ رب تمہارا انکو سلام کہتا
ہے قوله تعالے وَاِذْ اَسَرَّ النَّبِيُّ اِلٰى بَعْضِ اَزْوَاجِهٖ حَدِيْثًا ت
اور جب چھپا کر کہی نبی نے اپنی عورت سے ایک بات ف ابن حاتم نے میمون ابن
مہران سے اخراج کیا کہ حضرت نے فرمایا ابوبکر اور عمرؓ بعد میرے خلیفہ ہونگے
اس سے خلافت شیخین کی ثابت ہے کتاب الوضوء قوله تعالے
مَنْ كَانَ يُرِيْدُ حَرْثَ الدُّنْيَا نُؤْتِهٖ مِنْهَا ت جو کوئی چاہتا ہو دنیا کی
کھیتی اسکو دین ہم کچھ اسمین سے ف اسمین دلیل ہے کہ جو کوئی غیر کی طرف
سے حج کرتا ہے اس سے حج نہین واقع ہوتا یا جو کوئی وضو آرائش اور ٹھنڈک
کے لیے کرتا ہے نماز کے لیے نہین ہوتا پر صحیح یہ ہے کہ حج حاجی کے لیے اور وضو
نماز کے لیے ہو جاتا ہے لیکن ثواب نہین پاتا کتاب الصلوة قوله
تعالے يُسَارِعُوْنَ فِي الْخَيْرٰتِ ف اس سے معلوم ہوا کہ نیک کام مین
ت دوڑتے ہین بھلائیون مین
جلدی مستحب ہے جیسے نماز کو اول وقت بہتر ہے قوله تعالے وَلَقَدْ عَلِمْنَا
الْمُسْتَقْدِمِيْنَ ت اور ہم نے جان رکھا ہے جو آگے بڑھتے ہین ف اس
سے مراد آگے ہونا یا پیچھے صفون نماز مین ہے پس معلوم ہوا کہ صف اول
کو فضیلت ہے نماز مین اور ایسا ہی لڑائی مین صف اول کو فضیلت ہے قوله
تعالے وَاْمُرْ اَهْلَكَ بِالصَّلٰوةِ ت اور حکم کر اپنے گھر والونکو نماز کا ف اس سے
معلوم ہوا کہ آدمی پر واجب ہے کہ اپنے اہل کو یعنے زوجہ اور لڑکی اور لونڈی
اور غلام کو حکم کرے تقوی اور طاعت کا خصوصاً نماز کے لئے اور عمرؓ بن خطاب
جب راتکو جاگتے تھے اپنے گھر والونکو نماز کے لیے جگاتے تھے قوله تعالے
اِنَّ اَكْرَمَكُمْ عِنْدَ اللّٰهِ اَتْقٰىكُمْ ت مقرر الله کے ہان اسکو عزت ہے

جسکو بڑا اوب ہی ف اس سے معلوم ہوا کہ عادل پرہیزگار کو تقدم ہی امامت
کا غیر پرہیزگار عالی نسب سے **کتاب الیمین** **قوله تعالے** یا ایہا
الناس کلوا مما فی الارض حلالا طیبا و لا تتبعوا خطوات
الشیطان ف لوگو کھاؤ زمین کے چیزون مین سے جو حلال ہی ستھرا اور نچلو
قدمون پر شیطان کے ف اس سے معلوم ہوا کہ جو کوئی آپ پر کھانا اور کپڑا
حرام کرے تو ہو وہ ہی اسپر حرام نہین ہوتا اور خطوات الشیطان سے بعضون
نے کہا ہی کہ گناہونکی نذر کرنی مراد ہی **قوله تعالے** یا ایہا النبی لم
تحرم ما احل الله لك ف اے نبی تو کیون حرام کری جو حلال کیا ہی الله
نے تجھپر ف حضرت نے ماریہ قبطیہ کو حرم کیا تھا اس لئے یہ حکم آیا اس سے
معلوم ہوا کہ جو کوئی آپ پر لونڈی یا کھانا یا اور جو حرام کرے تو حرام نہین ہوتی
اسکو کفارہ قسم کا لازم ہی **کتاب الاشربة** **قوله تعالے** یسئلونك
عن الخمر و المیسر قل فیهما اثم کبیر و منافع للناس تجھسے
پوچھتے ہین حکم شراب کا اور جوے کا تو کہہ ان مین گناہ بڑا ہی اور فائدے بھی
ہین لوگونکو ف اس سے بعضون نے دلیل پکڑی ہی کہ شراب سے دوا کرنی مباح
ہی اور سبکی نے کہا ہی کہ جو اطبا شراب کے منافع کے قائل ہین سو قبل حرمت
کے تھا اب بعد حرمت کے کوئی نفع اسمین نہین ہی کیونکہ الله خالق ہی اس
سے منافع کو سلب کر لیا اس سے معلوم ہوا کہ شراب سے دوا کرنی بیجا ہے فرمایا
رسول صلی الله علیه وسلم نے کہ حرام چیز مین الله نے میری امت مین شفا نہین
تجویز کی **المتفرقات** **قوله تعالے** و امنهم من خوف اور امن دیا
ڈر مین ف کرمانی نے غرائب التفسیر مین لکھا ہی کہ قریش کو امن ہی سب ملکا
کہ سوا انکے اور مین خلافت نہوگی اسی سے شرط ہی کہ امام قریشی النسب ہو

قولہ تعالے لایتخذ المؤمنون الکافرین اولیاء ت نہ پکڑین مسلمان
کافرونکو رفیق ف اس سے معلوم ہوا کہ کافرونسے دوستی کرنا حرام ہی مگر بضرورت
جیسے خوف ہو یا کچھہ حاجت ہو اور دوستی کے تحت مین سلام اور تعظیم اور دعاے
خیر اور توقیر داخل ہی نثر خاتمہ خداوندا کردے ہمکو اپنے اولیا مین سے اور
بچا تو ہمکو دوستی اپنے اعدا کی سے اور پیرو کر ہمکو اپنے رسول مقبول اور آل ہنوں کا
صلی اللہ علیہ وعلیہم اجمعین ہزار شکر خدا کا کہ فقیر بے بضاعت ہیچ کارہ عبد العلی
نگرامی نے باستصواب رئیس العلما تاج الفضلا کشاف مدارک جلال اکلیل
مفارق کمال بحر العلوم مولانا سید انور علی صاحب لازالت شموس مجدہم ساطعہ
کے تفسیر آیات احکام کی اردو زبان مین واسطے نفع عام اور فائدہ تام کے کتابون
معتبر سے مثل تفسیر احمدی اور تفسیر حسینی اور بیضاوی اور عزیزی اور زاہدی اور
نیشا پوری اور اکلیل اور معالم التنزیل اور مدارک اور موضح القرآن اور کشاف اور
ہدایہ اور شرح وقایہ اور شرح مشکوۃ سید الشریف اور جامع الرموز اور غرائب
التفسیر اور سوا اسکے اور کتابونسے بکمال احتیاط اور تدبیر کثیر کے نکال کر ۱۲۸۳ ہجری
مین تالیف کیا اور التزام یہ کیا کہ جو مسئلہ صریح آیت قرآنسے یا باشارۃ النص یا بدلالۃ
النص نکلے اور ساتھہ اسکے مفتی بہ فقہاے مستندین حنفیہ کا ہو وہی اسمین
مندرج ہوا اور اسواسطے ترتیب اس تفسیر کی موافق کتب فقہ کے مقرر کی تاکہ بعض
جس مسئلہ کی تحقیق قرآنسے چاہے اسکے باب کے ذیل مین نکال لے مثلاً نماز کے
مسئلہ کتاب الصلوۃ مین اور زکوۃ کے مسئلہ کتاب الزکوۃ مین دیکھے اور اگر
کسی مسئلہ مین شک معلوم ہو تو اولا اسکے اصل کیطرف رجوع کرے بعد اسکے اگر پھر
بھی غیر مطابق پاوے اصلاح کر دے کہ بشر بھول چوک سے خالی نہین اور مؤلف
کے حقین اور جو اسکا بانی ہی دعاے خیر اور برکت کی کرے کیونکہ ایسے مسائل عجیب

اور غریب کہ سب تخریج قرآن سے ہیون مانعات سے آج تک اردو زبان مین ساتھ اس آسانی ترتیب اور سہولت بیان کے تصنیف و تالیف نہین ہوئی اسواسطے کہ بمبئی مین یہ کتاب سنہ ۱۲۶۲ ہجری مین چھپی تھی اور اب بالکل مفقود ہو گئی تھی اور اس کتاب کے شوقین بہت تھے سو اس کتاب کو کثیر النفع دیکھکے چھپوایا ہے

## خاتمة الطبع

لله الحمد نسخہ مقبول — مشتمل بر مسائل دینی
ہمہ محتاج اوست کل مومن — یابد او را بچشم دل بینی
این کتاب از کتاب رب جلیل — اخذ کردہ است حبر ربانی
منکر اوست منکر قرآن — پس ز انکار کفر و بے دینی

امابعد برادران دینی و محبان یقینی کو معروض ہو کہ اندنون نسخہ احکام الآیات مترجم بآیات محکمات کمیاب تھا اور مشتری اوسکے ہزار اور اکناف و جوانب سے فرمایشہای بیشمار آتی تھین پس بنظر افادۂ خلق اللہ کے متوقع اجر عظیم خالق باری رسول کریم الحاج جناب قاضی ابراہیم ابن حاجی الحرمین الشریفین مرحوم و مغفور جناب قاضی نور محمد صاحب نور اللہ مرقدہ و غفر ذنوبہ ساکن پلبندر نے ساتھ تصحیح تام و تنقیح مالاکلام کے شہر بمبی کے مطبع محمدی مین تاریخ ۷ ذوالقعدہ سنہ ۱۳۱۲ھ روز جمعہ مطابق ۲۴ نومبر سنہ ۹۴ع کے زیور طبع سے مزین کرکے حلۂ طبع پہنا کرکے فوائد بخش خلائق کا کیا پس امید ہے اللہ تعالی سے کہ اسکے پڑھنے سننے والونکو توفیق نیک دے اور فائدہ دارین عطا فرما دے اور اس بندہ ساعی بالخیر کی کوشش کو مشکور کرے

آمین یارب العالمین

# فہرست کتب و ابواب و فصول آیات الاحکام

